رسول اکرم ﷺ فرماتے ہیں کہ مجھ پر بکثرت درود پڑھا کرو کیونکہ قبر میں سب سے پہلے میرے متعلق تم سے سوال کیا جائے گا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مجھ پر درود قیامت کے روز پل صراط کی تاریکی کے وقت نور ہوگا پس مجھ پر بکثرت درود پڑھا کرو۔

نیز فرمایا جسے یہ بات پسند ہے کہ اللہ تعالیٰ اس حال میں ملے کہ وہ اس سے راضی ہو تو اسے چاہئے کہ مجھ پر بکثرت درودپڑھا کرے۔

## کثرتِ درود کا نسخہ حاجت دوائی ہے:

نیز فرمایا جس پر کوئی حاجت سخت ہوجائے اسے چاہئے کہ وہ مجھ پر بکثرت درود پڑھے۔ کیونکہ یہ غم و اندوہ اور مصائب و کرب کو دور کردیتا ہے۔ اور رزق میں ترقی اور حاجات کو پورا کرتا ہے۔

فرمایا جس پر کوئی تنگی آجائے اسے چاہئے کہ وہ مجھ پر بکثرت درود شریف پڑھے کیونکہ یہ عقیدے حل کرتا اور پریشانیوں کو دور کرتا ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تم میں سے سب زیادہ قیامت کے روز اس کے احوال سے نجات یافتہ وہ شخص ہوگا جو دنیا میں مجھ پر سب سے زیادہ درود شریف پڑھنے والا ہوگا۔ کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ اور فرشتوں میں اس کے لئے کافی ہوگا۔ مسلمانوں کو اس کا حکم اس لئے دیا تاکہ انہیں ثابت رکھے۔ اور رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ حوض کوثر پر مجھے ایسی اقوام ملیں گی۔ جنہیں میں کثرت صلوۃ ہی کے سبب سے پہنچانوں گا۔

## درود حضور ﷺ کی قربت کا سبب ہے:

نیز فرمایا میرے سب سے زیادہ قریب قیامت کے روز وہ شخص ہوگا۔ جو مجھ پر زیادہ درود پڑھے گا۔ فرمایا قیامت کے روز جس کے دن اس سایہ کے بغیر کوئی سایہ نہیں ہوگا تین اشخاص اللہ کے عرش کے سایہ کے نیچے ہوں گے عرض کیا گیا یا رسول اللہ ﷺ وہ کون لوگ ہیں۔ فرمایا، وہ شخص جو میری امت کے کسی شخص کی پریشانی کو دور کرے، دوسرا میری سنت کو زندہ کرے، تیسرا مجھ پر بکثرت درود پڑھنے والا۔

اور امام ابی القاسم القشیری رحمۃ اللہ علیہ کے رسالہ میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ اللہ عزوجل نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی طرف وحی بھیجی کہ میں نے تجھ میں دس ہزار کان پیدا کئے یہاں تک کہ تو نے میرا کلام سنا اور دس ہزار زبانیں پیدا کیں لیکن تو مجھے سب سے زیادہ محبوب اور سب سے زیادہ قریب اس وقت ہوگا جب تو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت درود بھیجے گا۔

شیخ نے دلائل پر اپنی شرح میں اس کے شارح قاسی اور جمل سے اور مختصراً بخاری کے حاشیہ پر شنوائی سے اور حافظ سخاوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب القول البدیع میں نقل کیا ہے اور انہوں نے اپنی کتابوں میں حضرت کعب الاحبار رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا ہے۔ کہا کہ اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علی نبینا و علیہ السلام پر وحی بھیجی کہ اے موسیٰ! اگر میری عبادت کرنے والا کوئی نہ ہوتا تو میں گنہگار کو پلک جھکنے کی مہلت نہ دیتا میرے کلیم! اگر لا الہ الا اللہ پڑھنے والا کوئی نہ ہوتا تو جہنم کو دینا پر بہا دیتا، اے موسیٰ علیہ السلام جب تو مساکین سے ملو تو ان سے ایسا ہی سوال کر جیسا کہ اغنیاءسے سوال کرتا ہے اور اگر تو نے ایسا نہ کیا تو اپنے ہر عمل کو جو تو نے کیا ہے مٹی کے نیچے دبا دے،اے موسیٰ! کیا تو پسند کرتا ہے کہ قیامت کے روز تو پیاسا نہ ہو عرض کیا الٰہی ہاں فرمایا تو حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر بکثرت درود پڑھا کرو۔

## درود پاک کی یہودی پر برکات:

امام سخاوی رحمۃ اللہ علیہ نے بعض اخبار سے روایت کیا ہے کہ نبی اسرائیل میں اپنے نفس پر زیادتی کرنے والا ایک شخص تھا جب وہ مرگیا تو اسے پھینک دیا گیا اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی حضرت موسیٰ علیہ السلام کی طرف وحی بھیجی کہ اسے غسل دو اور اس پر نماز پڑھو بے شک میں نے اسے بخش دیا ہے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا یا اللہ تو نے اسے کیوں بخش دیا ہے جواب آیا کہ وہ ایک روز تورات پڑھ رہا تھا اس میں اس کی

حضرت محمد ﷺ کے اسم گرامی پر نظر پڑی تو آپ ﷺ پر اس نے درود پڑھا، اس وجہ سے میں نے اسے بخش دیا۔

ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے۔ کہ رسول اللہ ﷺ جب چوتھائی رات گزر جاتی تو کھڑے ہوتے پھر فرماتے۔ یَآاَیُّھَا النَّاسُ اذْکُرُوا اللہ جَاوَتْ، اَلرَّاجِعَہ تَتْبَعُھَا الرَّادِفَعَہ۔

اے لوگو! اللہ کو یاد کرو۔ موت اپنی پوری حشر سامانیوں کے ساتھ آرہی ہے ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا یا رسول اللہ ﷺ میں آپ ﷺ پر بکثرت درود پڑھتا ہوں، میں رات کا کتنا حصہ آپ ﷺ پر درود پڑھوں، فرمایا جس قدر تو چاہئے اور اگر زیادہ کرے تو تیرے لئے بہتر ہے عرض کیا دو ثلث، فرمایا جس قدر تو چاہئے اور اگر زیادہ کرے تو بہتر ہے عرض کیا میں تمام رات درود شریف ہی پڑھتا رہوں فرمایا تب یہ تیری تمام ضروریات کو کافی ہوگا۔

طبقات میں امام شعرانی رحمۃ اللہ علیہ نے ابی المواہب شاذلی رحمۃ اللہ علیہ کے حالات میں درج کیا ہے کہ میں نے نبی ﷺ کو خواب میں دیکھا، میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس قول کہ لَکُمْ اَجْعَلَ لَکَ مِنْ صَلَاتِیْ کا کیا معنی ہے، فرمایا اس کا معنی یہ ہے کہ مجھے بتایئے کہ اس کا میرے نامہ اعمال میں اس کے علاوہ کیا ثواب ہوگا حافظ سخاوی رحمۃ اللہ علیہ نے ابی خطیب سے نقل کیا ہے کہ ایک نیک آدمی نے اسے بتایا ہے کہ آنحضرت ﷺ پر درود شریف کی کثرت طاعون کو دور کرتی ہے۔ اور امام شعرانی رحمۃ اللہ علیہ نے کشف الغمہ میں بیان کیا ہے کہ بعض علماء رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے کہا ہے کہ کم سے کم حضور ﷺ پر بکثرت درود ہر رات سات سو بار اور دن سات سو بار ہے۔ اور ایک اور عالم نے کہا ہے کہ کم از کم کثرت روزانہ ساڑھے تین سو بار اور ساڑھے تین سو بار ہر رات ہے۔

امام شعرانی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب لواقع الانوار القدسیہ فی بیان العہودیہ میں کہا ہے کہ ہم سے رسول اللہ ﷺ نے اس بات کا عہد لیا کہ ہم آپ ﷺ پر دن رات بکثرت درود و سلام پڑھا کریں گے اور اپنے بھائیوں کے سامنے اس کا اجر و ثواب بیان کرتے رہیں گے اور آنحضرت ﷺ کے ساتھ اظہارِ محبت کے لئے انہیں پوری ترغیب دینگے، اور یہ کہ ہم اسے ہر دن اور رات صبح اور شام ہزار سے دس ہزار بار تک اپنا وظیفہ بنائیں گے تو یہ بزرگ ترین عمل ہوگا۔ پھر فرمایا درود شریف پڑھنے والے کے لئے طہارتِ قلب اور حضوری معہ اللہ ضروری ہے کیونکہ یہ رکوع و سجود والی نماز کی طرح اللہ کے ساتھ مناجات ہے اگرچہ اس کی صحت کے لئے طہارت شرط نہیں ہے۔ پھر فرمایا، جو کچھ ہم نے بیان کیا ہے جس نے اس پر عمل کیا، اس کے لئے اجر عظیم ہوگا۔ او ریہ وہ چیز جس کے ذریعہ آنحضرت ﷺ سے قرب حاصل کیا جاتا ہے زیادہ بہتر ہے، اور عالم وجود میں ایسا کوئی نہیں جسے آنحضرت ﷺ کی مانند دنیا و آخرت کے بست و کشاد کے لئے بنایا ہو، پس جو شخص آپ ﷺ کی خدمت صدق و محبت اور خلوص سے کرتا ہے۔ ظالم لوگوں کی گردنیں اس کے سامنے جھک جاتی ہیں۔ اور تمام اہل ایمان اس کی عزت و تکریم کرتے ہیں۔ جیسا کہ تو اس شخص کو دیکھتا ہے۔ جو دنیاوی بادشاہوں کا مقرب ہوتا ہے۔ اور وہ شخص جو آقا کی خدمت کرتا ہے دوسرے غلام اس کی خدمت کرتے ہیں۔

شیخ نورالدین شعرانی رحمۃ اللہ علیہ کا روزانہ وظیفہ د ہزار تھا اور شیخ احمد رواوی روزانہ چالیس ہزار بار درود شریف پڑھا کرتے تھے، مجھے ایک بار انہوں نے فرمایا، ہمارا طریق یہ ہے کہ ہم نہایت کثرت سے نبی کریم ﷺ پر درود پڑھتے ہیں۔ یہاں تک کہ بیداری میں آپ رحمۃ اللہ علیہ ہمارے ساتھ بیٹھتے اور ہم آپ ﷺ کے ساتھ صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ عنہما اجمعین کی مانند مجلس کرتے اور آپ ﷺ سے اپنے دین کے متعلق پوچھتے ہیں اور ان احادیث کے متعلق جنہیں حفاظ حدیث نے ضعیف قرار دیا ہے وہ ہمارے

پاس ہوتی ہیں اور ہم آنحضرت ﷺ کے قول کے مطابق عمل کرتے ہیں۔ جب تک ہماری یہ کیفیت نہ ہو ہم بکثرت درود پڑھنے والے نہیں ہوتے۔

اے میرے بھائی! تجھے معلوم ہونا چاہیے کہ بارگاہ خداوندی میں پہنچنے کا قریب ترین راستہ نبی کریم ﷺ پر درود بھیجنا ہے۔ جس شخص نے خصوصیت سے آنحضرت ﷺ کی خدمت نہیں کی اس کے باوجود اس نے بارگاہ خداوندی میں داخل ہونا چاہا اس نے ناممکن کی خواہش کی اور بارگاہ خداوندی کا حجاب اسے داخل نہیں ہونے دیتا اور یہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ ادب سے جہالت کی وجہ سے ہے۔ اس کا حکم اس دیہاتی کی طرح ہے جو سلطان سے بغیر واسطہ کے ملنا چاہیے۔

اے میرے بھائی! ہمارے لئے ضروری ہے کہ نبی کریم ﷺ پر نہایت کثرت سے درود پڑھے کیونکہ نبی ﷺ کے خدام قیامت کے روز رسول اللہ ﷺ کے اکرم و اعزاز میں زبانیہ متعرض نہیں ہوگا، قصور کے باوجود آپ کی حمایت نے وہ نفع پہنچایا ہے جو ایسے اعمال صالحہ کی کثرت جو رسول اللہ ﷺ کی طرف مستند نہیں تھے وہ نفع نہیں پہنچا سکتے، اور قسم بخدا! لوگوں کے مجمع میں سے ہر صادق کا مقصد اللہ کے ذکر سے اللہ کی محبت ہی ہوتی ہے۔ اور رسول اللہ ﷺ پر درود شریف میں بھی اس کی محبت ہی ہوتی ہے۔

ابتدائی عہود میں امام الشعرانی نے بیان کیا ہے کہ نبی ﷺ کی برزخی صحبت کے لئے عظیم صفائی کی ضرورت ہوتی ہے۔ تاکہ بندہ حضور ﷺ کی ہمنیشنی کے لائق ہوجائے اور وہ شخص جس کی بری فطرت ہو جس کے دنیا اور آخرت میں ظہور سے شرماتا ہو وہ رسول اللہ ﷺ کی صحبت کے لائق نہیں ہوتا۔ اگرچہ اس نے جن و انس کی سی عبادت بھی کی ہوئی ہو جیسا کہ منافقین کی صحبت کوئی نفع نہیں دیتی اور اسی طرح ہے۔ کفار کا قرآن مجید کی تلاوت کرنا، وہ اس سے نفع اندوز نہیں ہوتے۔ کیونکہ اس کے احکام پر ان کا ایمان نہیں ہوتا ثعلبی نے کتاب العرائس میں لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی کوہ قاف کے پیچھے

ایک مخلوق ہے۔ جسکی تعداد خدا ہی جانتا ہے۔ ان کی عبادت رسول اللہ ﷺ پر درود شریف ہی بھیجنا ہے۔

## حسن خاتمہ کے بہترین اسباب:

علامہ سید محمد عابدین نے ادبی المواہب حنبلی رحمۃ اللہ علیہ کی سند سے بیان فرمایا ہے کہ حسن خاتمہ کے اسباب استقامۃ، ذکر کی ہیشگی مؤذن کے جواب اور وسیلہ کی دعا پر ہیشگی ہے، یعنی حضور اکرم ﷺ کے لئے وسیلہ کا سوال کرنا ہے اور انہی میں سے بلکہ زیادہ مفید اور پرامید اس دعا پر ہیشگی ہے۔ اللھم اکرم ھذہ الامۃ المحمدیۃ بجمیل عوائدك فی الدارین اکراما لمن جعلتھا من امتہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ان ہی میں سے سید الاستغفار کی مداومت ضروری ہے۔ جو صحیح حدیث میں وارد ہے اور وہ یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ وَاَنَا عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰی عَھْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّمَا صَنَعْتُ اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَیَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِیْ فَاغْفِرْلِیْ فَاِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ اور ان ہی میں سے صبح اور عصر کی نماز جماعت کے ساتھ ادا کرنا ہے۔ اور ان کے علاوہ قولی اور فعلی متحسن نیکیاں ہیں۔

## بُرے خاتمے کے اسباب:

دنیا کی محبت، تکبر، عجب، حسد، غفلت، عقیدہ فاسدہ، گناہ پر اصرار، امرد اور عورتوں کو دیکھنا ہے نبی اکرم ﷺ کی سنت ماثورہ کی مخالفت وغیرہ بڑے مذموم قولی اور فعلی کام ہیں، ابو المواہب رحمۃ اللہ علیہ مذکور نے شیخ عبدالوہاب شعرانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اور انہوں نے حضرت خضر علی نبیناءعلیہ السلام عن النبی ﷺ عن جبرائیل علیہ السلام انہوں نے رب عزوجل سے روایت کی ہے کہ جو شخص آیت الکرسی، امن الرسول الی آخر سورۃ البقرہ، شھد اللہ انہ لا الہ الا ھو، قولہ اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسْلَامُ تک معوذتین اور سورۃ فاتحہ ہر نماز کے بعد ہمیشہ پڑھتا رہا، ایمان کے سلب ہونے سے محفوظ رہتا ہے ۔

رسول کریم ﷺ نے فرمایا جس شخص نے مجھ پر دس بار صبح کو اور دس بار شام کو درود پڑھا قیامت کے روز اسے میری شفاعت حاصل ہوگی سیدنا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جس شخص نے مجھ پر درود شریف پڑھا قیامت کے روز اس کا شفیع ہوں گا اور رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص مجھ پر درود شریف پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر نظر رحمت ڈالتا ہے اور جس پر اللہ تعالیٰ اپنی رحمت کی نظر ڈالے اسے کبھی عذاب نہیں دیتا اور رسول اللہ ﷺ فرماتے تھے کہ جب کوئی قوم بیٹھ کر مجھ پر درود بھیجتی ہے، تو فرشتے انہیں زمین سے آسمان تک ڈھانپ لیتے ہیں۔ ان کے ہاتھوں میں چاندی کے ورق اور سونے کی قلمیں ہوتی ہیں وہ نبی کریم ﷺ پر درود شریف لکھتے ہیں اور کہتے ہیں اور زیادہ پڑھو اللہ تمہیں زیادتی عطا فرمائے۔وہ ذکر شروع کرتے ہین تو ان کے لئے آسمان کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں۔ ان کی دعا قبول کی جاتی ہے اور اللہ عزوجل ان کی طرف اس وقت تک متوجہ رہتا ہے جب تک وہ دوسری بات میں مشغول یا متفرق نہیں ہوجاتے جب وہ منتشر ہوجاتے ہیں تو لکھنے والے ملائکہ ان سے لوٹ آتے ہیں اور دوسری مجالس کو تلاش کرتے ہیں۔

رسول اللہ ﷺ فرماتے تھے کہ مجھ پر درود بھیجنا پانی کے آگ کو بجھانے سے زیادہ گناہوں کی آگ کو بجھانے والا ہے۔ اور مجھ پر سلام بھیجنا غلام آزاد کرنے سے افضل ہے۔نیز فرمایا اللہ تعالیٰ کے راستہ میں تلوار چلانے سے افضل ہے، اور جس شخص نے مجھ پر ایک بار میرے ساتھ محبت اور شوق میں درود پڑھا اللہ تعالیٰ کراماً کاتبین کو حکم دیتا ہے کہ تین دن تک اس کا کوئی گناہ نہ لکھیں۔ ایک روز رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، صبح میں نے عجیب چیز دیکھی کہ میرا ایک امتی پل صراط پر کبھی گھٹنوں کے بل چلتا ہے کبھی رینگتا ہے کبھی گرتا ہے اور کبھی زمین کے ساتھ لگ جاتا ہے۔ اس کے پاس مجھے بھیجا ہوا اور درود شریف پہنچتا ہے اسے اپنے ہاتھ سے پکڑ کر کھڑا کردیتا ہے، یہاں تک کہ اسے پل صراط سے گزار دیتا ہے۔

سیدی عارف باللہ شیخ عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب مواقع الانوار القدسیہ میں کہا ہے کہ اے میرے بھائی میرے دل میں اس امر کی محبت ڈالی گئی ہے کہ میں تیرے لئے تجھے شوق دلانے کے لئے رسول اللہ ﷺ پر صلوۃ و سلام بھیجنے کے انعام و اکرام بیان کرواوں۔ ہوسکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ تجھے خالص محبت عنایت فرمائے اور اکثر اوقات میں تیرا مشغلہ حضور نبی رحمت ﷺ پر درود بھیجنا ہوجائے، اور جو ایسا ہوجائے کہ تو اپنے ہر عمل کا ثواب بطور تحفہ حضور ﷺ کے حضور پیش کرے جیسا کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی روایت سے پتہ چلتا ہے۔ کہ انی اجعل لک صلاتی کہا، یعنی اپنے تمام اعمال کا جواب آپ کو دے دوں تو نبی ﷺ نے فرمایا تو پھر اللہ تعالیٰ تیرے دنیا و آخرت کے تفکرات کو کافی ہوگا۔ اور ان میں سے ایک یہ بھی ہے اور وہ سب سے اہم ترین فائدہ ہر اس شخص کے لئے جس نے حضور اکرم ﷺ پر درود شریف بھیجا اللہ تعالیٰ فرشتوں اور رسولوں کا اس پر صلوٰۃ و سلام بھیجنا ہے۔

## درود پاک ہمارے گناہوں کا کفارہ ہے:

درود شریف پڑھنے سے گناہوں کا کفارہ ہوجاتا ہے اور اعمال پاک ہوجاتے، درجات بلند ہوتے ہیں۔ اور اس سے گناہوں سے مغفرت ہوتی ہے اور درود شریف اپنے پڑھنے والے کے لئے استغفار کرتا ہے احد پہاڑ کے برابر سونا خیرات کرنے کا اجر ملتا ہے اور دائی پیمانے سے وزن ہوتا ہے۔

اس کے فوائد میں سے ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ جو شخص ہر وقت درود شریف ہی پڑھتا رہے۔ اس کے دنیا و آخرت کے پریشانیوں کے لئے وہ کافی ہوتا ہے، جیسا کہ پہلے بیان کیا گیا ہے۔ اس سے گناہ معاف ہوتے اور یہ غلام آزاد کرنے سے افضل ہے۔ ایک فائدہ یہ ہے کہ تمام احوال سے قیامت کے روز نجات مل جاتی ہے۔ رسول کریم ﷺ کی گواہی اور شفاعت حاصل ہوتی ہے۔ اور اس کے فائد میں سے ایک فائدہ خدا تعالیٰ کی رضا مندی اور اس کی رحمت کا حصول اس کی ناراضگی سے امن حاصل ہونا ہے اور عرش کے

سایہ کے نیچے جگہ ملتی ہے۔ اس کے فوائد میں سے آگ سے آزادی اور پل صراط کو بجلی کی سی سرعت سے عبور کرنا اور مرنے سے پہلے جنت میں اپنے مقام قرب کو دیکھنا ہے۔ اس کے فوائد میں سے قیامت کے روز نیکیوں کے پلڑے کا جھکنا ہے، حوضِ کوثر پر داخلہ اور پیاس سے امان ہے، جنت میں بیویاں بکثرت ہونگی اور عمدہ مقام حاصل ہوگا۔ اُن میں سے ایک فائدہ درود شریف کا یہ ہے کہ بیس غزوات سے یہ بڑھ کر ہوگا یا اُن کے قائم مقام ہوگا۔ یہ بات بھی ہے کہ اسے تزکیہ قلب اور پاکیزگی کا حصول ہے۔ اس کی برکت سے مال بڑھتا ہے اور ہر درود شریف کے عوض اسکی سو سے زیادہ حاجتیں پوری کی جاتی ہیں اور یہ عبادت ہے جو تمام اعمال سے خدا تعالیٰ کے نزدیک زیادہ محبوب ہے ۔

اس میں یہ فائدہ بھی ہے کہ درود شریف پڑھنا سنی ہونیکی علامت ہے اور اس کے فوائد میں سے ایک یہ ہے کہ جب تک وہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف بھیجتا رہتا ہے ملائکہ اس پر درود بھیجتے ہیں۔ یہ مجالس کو زینت بخشتا۔ فقر اور تنگی معاش کو دور کرتا ہے اور اس سے مقاماتِ خیر حاصل ہوتے ہیں، درود شریف پڑھنے والا قیامت کے روز آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سب سے زیادہ قریب ہوگا۔ اس درود شریف کے پڑھنے والے کی اولاد کو نفع پہنچتا ہے۔ اسی طرح وہ بھی نفع اٹھاتا ہے جس کو اس کا ثواب بخشا جائے اس سے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کا قرب حاصل ہوتا ہے۔ درود پڑھنے والے کیلئے قبر میں حشر کے روز اور پل صراط پر نور ہوگا۔ اس کے ذریعہ دشمنوں پر غلبہ حاصل ہوتا ہے۔ دل نفاق سے پاک ہوتا ہے۔ مسلمانوں کی محبت کا باعث ہوتا ہے درود شریف پڑھنے والے کو منافق ہی ناپسند کرتا ہے جس کا نفاق ظاہر ہو۔

اس کے فوائد میں سے یہ بات بھی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خواب میں زیارت نصیب ہوتی ہے اور بسا اوقات عالم بیداری میں بھی اور یہ کہ درود بھیجنے والے کے تفکرات کو کم کرتا ہے اور تیسرے سب سے زیادہ نیک اعمال میں سے ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف بھیجنے کی ترغیب دی گئی ہے اور ایسا کرنے پر اچھے خاتمہ اور بہترین ثواب کا

وعدہ کیا ہے۔ یہ سب سے زیادہ مفید، سب سے زیادہ راجح اقوال سب سے زیادہ پاکیزہ اعمال نیکیوں میں سب سے زیادہ مفید اور عام برکات کا حامل ہے اسی کے ذریعہ دعائیں قبول کی جاتی ہیں اور اعلیٰ درجات پر ترقی ہوتی ہے دلوں کی بے قراری دور ہوتی اور بڑے بڑے گناہوں کی مغفرت ہوتی ہے۔

## درود پاک سے حاجتیں پوری ہوتی ہیں:

پھر فرمایا کہ ابن فرحون قرطبیؒ رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ پر درود شریف بھیجنے میں دس کرامتیں ہیں، پہلی درود پڑھنے والے پر اللہ تعالیٰ کا درود بھیجنا دوسری نبی مختار ﷺ کی شفاعت کا حصول تیسری ملائکہ ابرار کی اقتداء چوتھی منافقین اور کفار کی مخالفت، پانچویں گناہوں کی مغفرت چھٹی ضروریات کا پورا ہونا ساتویں ظاہر و باطن کا روشن ہونا، آٹھویں دوزخ سے نجات، نویں جنت میں داخلہ دسویں کرامت رب رحیم کا سلام، پھر فرمایا کتاب حدائق الانوار فی الصلوٰۃ والسلام علی النبی المختار ﷺ میں ہے، پانچواں حدیقہ کا وہ باغ ہے جسے نبی ﷺ پر درود بھیج کر بندہ ان پھلوں کو حاصل کرتا ہے اور وہ فوائد ہیں جنہیں وہ اس سے حاصل کرتا ہے۔

## درود پاک کے فائدے:

حضور اکرم ﷺ پر درود بھیج کر اللہ کے حکم کی فرمانبرداری کرتا ہے۔ دوسری نبی محترم ﷺ پر درود بھیج کر اللہ تعالیٰ کے ساتھ درود بھیجنے میں موافقت کرنا ہے، تیسرا درود میں ملائکہ کے ساتھ موافقت ہوتی ہے۔ چوتھا، خدا تعالیٰ کی طرف سے اپنے محبوب ﷺ پر ایک بار درود بھیج کردس بار درود کا حصول ہے۔ پانچواں، اس سے اس کے دس درجے بلند ہوتے ہیں۔ چھٹا، اس کے لئے دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔ ساتواں، اس کی دس برائیاں مٹائی جاتی ہیں، آٹھواں، اس کی دعا کی قبولیت کی امید ہوتی ہے، نواں، یہ محبوب رب العالمین ﷺ کی شفاعت کا سبب ہے۔ دسواں، یہ گناہون کی بخشش اور عیوب کی پردہ پوشی کا سبب ہوگا۔ گیارہواں، یہ بندے کے غموں کے لئے کافی ہوتا ہے۔ بارہواں

یہ بندے کے سرکار دو جہاں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قرب کا سبب ہے۔ تیراہواں یہ صدقہ کے قائم مقام ہوتا ہے۔ چودھواں یہ قضائے حاجات کا سبب ہے۔ پندرہواں درود پڑھنے والے پر اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتوں کے درود پڑھنے کا سبب ہوتا ہے۔ سولہواں، یہ کہ درود شریف پڑھنے والکے کی پاکیزگی اور طہارت قلب کا سبب ہوتا ہے، سترہواں، موت سے پہلے جنت کی خوشخبری کا سبب بنتا ہے۔ اٹھارہواں قیامت کے روز کے احوال سے نجات کا سبب۔ انیسواں، یہ آقائے دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے درود پڑھنے والے پر درود بھیجنے کا سبب ہوتا ہے۔ بیسواں، بھولی بسری باتوں کے یاد آنے کا سبب ہوتا ہے۔ اکیسواں، یہ مجلس کے پاکیزہ ہونے کا سبب ہے اور یہ کہ قیامت کے روز ان کے لئے ایسی مجلس حسرت نہیں بنے گی۔ بائیسواں، یہ فقر کے ازالہ کا سبب ہے۔ تیئسواں، حبیب کبریا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی آنے پر درود شریف بھیجنے والے سے بخل کے نام کی نفی کرتا ہے۔ چوبیسواں، حبیب خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بدو عارغم انفہ سے درود شریف بھیجنے کے ساتھ نجات ہے۔ پچیسواں، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پردرود شریف بھیجنے والے کو جنت کے راستہ پر لائے گا اور تارک صلوٰۃ کو جنت کا راستہ بھلا دے گا۔ چھبیسواں، مجلس کی بدبو سے جس میں اللہ اور اس کے رسول کا ذکر نہیں کیا جاتا ہے نجات دلاتا ہے ستائیسواں، یہ تکمیل کلام کا سبب ہوتا ہے جسے خدا کی حمد اور اس کے رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود کے بغیر شروع کیا جائے۔ اٹھائیسواں، بندے کے لئے پلصراط عبور کرنے کا سبب ہوتا ہے۔ انتیسواں، محبوب خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ بھیجنے سے درود شریف نہ بھیجنے کے ظلم سے نکل جاتا ہے۔ بیسواں، آقائے دو جہاں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف بھیجنے والے پر اللہ کی عمدہ تعریف نازل ہونے کا سبب ہوتا ہے۔ اکتیسواں یہ اللہ کی رحمت کا سبب ہے۔ بتیسواں، یہ برکت کا سبب ہے۔ تنتیسواں، یہ مولائے کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت، اس کی زیادتی اور دوگنا ہونے کا سبب ہے۔ یہ وہ چیز ہے جس کے بغیر ایمان مکمل نہیں ہوتا۔ چونتیسواں، یہ رسول رحمت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی درود شریف بھیجنے والے کے ساتھ محبت کا سبب ہوتا ہے۔ پنتسواں یہ بندے کی ہدایت اور اس کے دل کی زندگی کا سبب ہوتا ہے۔ چھتیسواں، یہ رحمت للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں درود شریف اور درود پڑھنے والے

کی پیشی کا سبب ہوتا ہے۔ سنتیسواں، پلصراط پر ثابت قدمی کا سبب ہوتا ہے۔اڑتیسواں ہادی دو جہاں ﷺ پر درود بھیجنا آپ کے اقل قلیل حق کی ادائیگی اور اللہ کی اس نعمت کی جو اس نے ہم پر کی اس کا شکرانہ ہے، انتالیسواں یہ اللہ کے ذکر اس کے شکر اور اس کے احسان کی معرفت کو متضمن ہے۔ چالیسواں، بندے کی طرف نبی کریم ﷺ پر صلوٰۃ اللہ عزوجل سے دعا اور سوال ہے کبھی وہ نبی ﷺ کے لئے دعا مانگتا ہے اور کبھی اپنے نفس کے لئے اور جو کچھ اس میں بندے کے لئے زیادتی ہے وہ پوشیدہ نہیں۔ اکتالیسواں، سرکار زنان و مکان ﷺ پر درود شریف بھیجنے سے جو سب سے بڑا ثمرہ اور سب سے عظیم فائدہ حاصل ہوتا ہے وہ محبوب خدا ﷺ کی صورت کریمہ کا دل میں منقش ہوتا ہے بیالیسواں، محبوب خدا ﷺ پر بکثرت درود شریف بھیجنا شیخ کے قائم مقام ہوتا ہے۔

فرمایا اور عنقریب وہ زمانہ آئے گا کہ صاحب لولاک ﷺ پر درود شریف بھیجنا ازواج اور محلات کے حصول کا سبب ہوجائے گا اور حدیث میں آیا ہے کہ یہ غلام آزاد کرنے کے برابر ہے اور میں نے بعض عارفین سے نقل یا ہے کہ جس شخص کی عادت حضور اکرم ﷺ پر بکثرت درود شریف بھیجنا ہوگی، اسے بڑ ایہ شرف حاصل ہوگا کہ جانکنی کے وقت سرکار رحمت ﷺ اس کے پاس موجود ہونگے، اور وہ وہاں اللہ تعالیٰ نے جو اس کیلئے حوریں محلات، اولاد اور کثرت ازواج پیدا کی ہیں دیکھے گا اور اللہ رب العزت کی طرف سے سلام کی مبارکباد سنے گا جیسا کہ اللہ جل شانہ نے فرمایا ہے۔ اَلَّذِیْنَ تَتَوَفّٰهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ طَیِّبِیْنَ یَقُوْلُوْنَ سَلٰمٌ عَلَیْكُمُ ادْخُلُوا الْجَنَّةَ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ (فائدہ) نبی ﷺ پر بار بار درود شریف پڑھنے میں یہ اہمیت ہے کہ وہ بخار وغیرہ میں پیاس کے غلبہ کو زائل کردیتا ہے۔

## خاص خاص درود کے خصوصی فضائل اور دینی دنیاوی برکات و ثمرات:

علامہ شمس الدین سخاوی رحمۃ اللہ علیہ نے القول البدیع میں اجمالاً خصوصی فضائل و دینی و دنیاوی برکات و ثمرات کو بیان کیا ہے۔ پھر ان کو تفصیلاً احادیث سے ثابت

کیا ہے۔ اسی طرح محدث بھوپالی رحمۃ اللہ علیہ نے نزل الابرار میں درود کے خصوصی برکات و فوائد کو ذکر کیا ہے اور جس راوی کی روایت سے وہ ثابت ہیں اس کی طرف اجمالاً اشارہ کیا ہے۔ ذیل میں ہم درود پاک کے خصوصی فضائل و برکات کو اجمالاً ذکر کرتے ہیں جس سے اندازہ ہوگا کہ درود پاک کیسی عظیم و اہم فضیلتوں اور برکات و فوائد کو شامل ہے جس سے اس بات کی ترغیب حاصل ہوتی ہے کہ ہر مومن درود پاک کا کثرت سے وِرد رکھے۔

حدیثوں کے مطابق صرف ایک بار درود پڑھنے والا چار اُمور بطور ثواب کماتا ہے۔ اول اللہ تعالیٰ کا دس دفعہ درود، دوم درجات کی بلندی، سوم دس نیکیوں کی حصول اور چہارم دس گناہوں کی معافی۔ احادیث میں مندرجہ ذیل فوائد مزید ملتے ہیں۔

(۱) خدائے پاک کی موافقت حاصل ہوتی ہے کہ خدائے پاک بھی درود بھیجتے ہیں۔

(۲) ملائکہ کی موافقت حاصل ہوتی ہے کہ وہ بھی درود بھیجتے ہیں۔

(۳) مومن کا ایک درود خدائے پاک کی دس رحمتوں کا باعث۔

(۴) حضرات ملائکہ کی رحمت و دُعا کا باعث۔

(۵) رسول پاک ﷺ کی رحمت و دُعا کا باعث۔

(۶) ایک درود دس رحمتوں ،دس گناہوں کی معافی، دس درجات کی بلندی کا باعث۔

(۷) سو درود جہنم اور نفاق سے براءت نامہ کا باعث۔

(۸) سو درود سو حاجتوں کے پورا ہونے کا باعث۔

(۹) سو درود شہداءکے ساتھ رہنے کا ذریعہ۔

(۱۰) سو مرتبہ درود سے فرشتوں کا ایک ہزار درود۔

(۱۱) یاک مرتبہ درود سے ایک قیراط برابر ثواب۔

(۱۲) درود پڑھنے والے کے استغفار۔

(۱۳) گناہوں کی معافی۔

(۱۴) اعمال کی زکوٰۃ اور اس کی پاکیزگی۔

(۱۵) غلام کی آزادی سے زیادہ ثواب۔

(۱۶) بڑے ترازو میں اس کے اعمال کا تولنا۔

(۱۷) نبی پاک ﷺ کا شانہ میں شانہ ملاکر جنت کے دروازوں سے جانے کا سبب۔

(۱۸) ایک درود حضرات فرشتوں کے سترّ(۷۰) رحمتوں کا سبب۔

(۱۹) نبی پاک ﷺ کی شفاعت کا سبب۔

(۲۰) آپ ﷺ کی شہادت کا باعث۔

(۲۱) قیامت کے خوف سے نجات کا باعث۔

(۲۲) ترازو کے اعمالِ صالحہ کے بھاری ہونے کا باعث۔

(۲۳) عرش کے سایہ میں جگہ ملنے کا ذریعہ۔

(۲۴) جنت میں کثرت ازواج کا سبب۔

(۲۵) قیامت میں سب سے زیادہ آپ سے قریب ہونے کا سبب۔

(۶۲) خدا کی رضا اور خوشنودی کا باعث۔

(۲۷) حوض کوثر سے سیرابی کاباعث۔

(۲۸) حضرات ملائکہ کرام کی محبت اور اعانت کا باعث۔

(۲۹) میدان قیامت کی سخت ترین پیاس سے محفوظ رہنے کا ذریعہ۔

(۳۰) پل صراط پر ثابت قدمی کا باعث۔

(۳۱) غزوات کے برابر ثواب۔

(۳۲) صدقہ کا ثواب ملتا ہے اگر صدقہ کے لئے مال نہ ہو۔

(۳۳) احب الاعمال کا ہونا۔

(۳۴) مجالس کی زینت کا ہونا۔

(۳۵) فقر اور تنگی معیشت کے دُور ہونے کا ذریعہ۔

(۳۶) درود کی برکت اس کی اور اس کی نسلوں میں چلتی ہے۔

(۳۷) قیامت میں آپ ﷺ سے مصافحہ کا باعث۔

(۳۸) دل کی زنگ کے صاف ہونے کا باعث۔

(۳۹) بھولی اشیاء کے یاد ہونے کا باعث۔

(۴۰) راہِ جنت کی خطا سے حفاظت کا باعث۔

(۴۱) قوت اور حیات قلب کا باعث۔

(۴۲) درود پڑھنے والے کے اُمور میں برکت کا باعث۔

(۴۳) حب رسول ﷺ کی زیادتی کا سبب۔

(۴۴) لوگوں کی نگاہوں میں محبوب اور مکرم ہونے کا باعث۔

(۴۵) خواب میں آپ ﷺ کی زیارت کا باعث۔

(۴۶) ایسے نور کے حصول کا باعث جس سے دشمنوں پر غالب ہو جائے۔

(۴۷) رنج غم ، حوادث و مصائب کے دُور ہونے کا ذریعہ۔

(۴۸) غرق سے امان کا باعث۔

(۴۹) مال کی برکت کا باعث۔

(۵۰) مرنے سے پہلے دنیا میں بشارت جنت یا ٹھکانہ جنت دیکھنے کا باعث۔

(۵۱) لوگوں کی غیبت سے محفوظ رہنے کا باعث۔

(۵۲) تہمت سے بَری ہونے کا ذریعہ۔

(۵۳) دین و دنیا کی تمام برکتوں اور فوائد کا ذریعہ۔

(۵۴) دُعاؤں کی قبولیت کا باعث کہ درود قبول ہو جاتی ہے تو اس کی برکت سے دُعا بھی قبول ہو جاتی ہے۔ (ماخوذ القول البدیع ، صفحہ ۸۹، جلاءالافہام ، صفحہ ۲۴۲)

(۵۵) ہر مشکل آسان ہوگی۔

(۵۶) لاعلاج بیماریوں اور ہر مرض سے شفا ہوگی۔

(۵۷) تجارت اور کاروبار میں ترقی ہوگی۔

(۵۸) مقدمہ میں کامیابی ہوگی۔

(۵۹) سحر و جادو کا اثر کاروبار اور گھر کے افراد سے زائل ہوگی۔
(۶۰) جنات کی شرارت سے خلاصی ہوگی۔
(۶۱) بانجھ عورت اور بے اولاد مرد پڑھے گا تو اولاد نصیب ہوگی۔
(۶۲) نرینہ اولاد سے محروم شخص پڑھے تو اللہ تعالیٰ کے فضل سے بیٹا پیدا ہوگا۔
(۶۳) سفر میں کامیابی اور سلامتی رہے گی۔
(۶۴) غیر شادی شدہ کی شادی جلد ہوگی اور پیغام نکاح قبول ہوگا۔
(۶۵) ملازمت بہ سہولت ملے گی۔
(۶۶) گمشدہ چیز جلد ملے گی۔
(۶۷) دشمنوں اور حاسدوں پر غلبہ ہوگا۔
(۶۸) ملازمت میں ترقی ہوگی۔
(۶۹) جس گھر میں یہ کتاب ہوگی۔ اس گھر کے باشندے ہر قسم کے مصائب، حوادث، چوری ڈاکے اور آگ لگنے سے محفوظ ہوں گے۔ (مؤلف)
(۷۰) امتحان میں کامیابی ہوگی۔
(۷۱) ملازمت کے دوران دفتری سازشیوں سے محفوظ رہےں گے۔
(۷۲) پابندی درود شریف سے قرضوں سے نجات اور کاروبار میں بہت زیادہ ترقی ہوگی۔

## درود پاک کے مواقع:

یہ وہ احوال اور مقامات ہیں جن میں درود پاک کا پڑھنا ثابت ہے اور درود پاک کا پڑھنا فضیلت و ثواب اور دینی و دنیاوی برکات و فوائد کا باعث ہے۔

ان مواقع کو شمس الدین ابن قیم جوزیہ رحمۃ اللہ علیہ نے جلاءالافہام میں ، محدث صدیق حسن خاں بھوپالی رحمۃ اللہ علیہ نے نزول الابرار من الادعیہ و الاذکار میں اور شمس الدین سخاوی رحمۃ اللہ علیہ نے القول البدیع فی الصلوٰۃ علی الحبیب الشفیع میں نہایت ہی تفصیل کے ساتھ احادیث و آثار سے ثابت کرتے ہوئے بیان کیا ہے۔

ان مقامات میں کسی بھی درود پاک کا پڑھ لینا خواہ مختصر خواہ طویل ہو کافی ہے اور باعث فضیلت ہے۔

(١) وضو سے فارغ ہونے کے بعد۔
(٢) تیمم کے بعد۔
(٣) غسل سے فراغت پر خواہ غسل جنابت ہو یا غسل حیض و نفاس ہو۔
(٤) نماز کے اندر(قعدہ اخیرہ میں)۔
(٥) وصیت نامہ لکھتے وقت۔
(٦) خطبہ نکاح کے وقت۔
(٧) دن کے اول یعنی صبح کے وقت۔
(٨) اور دن کے آخر وقت یعنی شام کے وقت۔
(٩) سونے کے وقت۔
(١٠) سفر کرتے وقت۔
(١١) سواری پر سوار ہوتے وقت۔
(١٢) بازار سے نکلتے وقت۔
(١٣) دعوتِ بعام کے وقت (دسترخوان پر جب کھانے کے لئے بیٹھے)۔
(١٤) گھر میں داخل ہوتے وقت۔
(١٥) خط و رسائل شروع کرتے وقت۔
(١٦) بسم اللہ کے بعد۔
(١٧) رنج و غم ، پریشانی مصیبت کے وقت۔
(١٨) فقر، فاقہ اور تنگی معیشت کے موقعہ پر۔
(١٩) کسی حاجت و ضرورت کے موقعہ پر۔
(٢٠) ڈوبنے کے وقت۔

(۲۱) طاعون، ہیضہ و بائی امراض کے وقت اس کا وِرد۔
(۲۲) دُعا کے شروع میں، بیچ میں اور آخر میں۔
(۲۳) کان بجنے کے قوت۔
(۲۴) ہاتھ پیر سن ہونے کے وقت۔
(۲۵) چھینک آنے کے وقت۔
(۲۶) کسی چیز کو رکھ کر بھول جانے کے وقت۔
(۲۷) مولی کھانے کے وقت۔
(۲۸) گدھا بولنے کے وقت۔
(۲۹) گناہ سے توبہ کے وقت۔
(۳۰) نمازِ حاجت کے وقت دُعا میں۔
(۳۱) تشہد کے بعد۔
(۳۲) نماز سے فارغ ہونے کے بعد۔
(۳۳) اقامت نماز کے وقت۔
(۳۴) صبح کی نماز کے بعد۔
(۳۵) مغرب کی نماز سے فارغ ہونے پر۔
(۳۶) قنوت کے بعد۔
(۳۷) تہجد کی نماز کے لئے اُٹھنے کے وقت۔
(۳۸) نمازِ تہجد سے فارغ ہونے کے بعد۔
(۳۹) مسجد میں داخل ہونے کے وقت۔
(۴۰) مسجد سے نکلتے وقت۔
(۴۱) مسجد کے پاس سے گزرتے وقت۔
(۴۲) مسجد دیکھتے وقت۔
(۴۳) اذان سے فارغ ہونے کے بعد۔

(۴۴) شب جمعہ میں۔

(۴۵) جمعہ کے دن۔

(۴۶) جمعہ کے دن عصر کے بعد۔

(۴۷) پیر کے دن۔

(۴۸) خطبوں میں ''جمعہ اور عیدین میں۔''

(۴۹) عید کی تکبیرات کے درمیان۔

(۵۰) جنازہ میں۔

(۵۱) ودسری تکبیر کے بعد۔

(۵۲) میت کو قبر میں داخل کرتے وقت۔

(۵۳) استسقاء کی نماز میں۔

(۵۴) کسوف اور خسوف کے خطبوں میں۔

(۵۵) کعبہ مبارک دیکھتے وقت۔

(۵۶) اور حج کے موقعہ میں۔

(۵۷) صفا اورمروہ پر۔

(۵۸) حجر اسود کے استلام کے وقت۔

(۵۹) ملتزم کے پاس۔

(۶۰) عرفہ کے دن ظہر کے بعد۔

(۶۱) مسجد خیف میں۔

(۶۲) تلبیہ سے فارغ ہونے کے بعد۔

(۶۳) مدینہ منورہ نظر آتے وقت۔

(۶۴) قبر اطہر کی زیارت کرتے وقت۔

(۶۵) اور مدینہ منورہ میں قبر اطہر کی زیارت سے رخصت ہوتے وقت۔

(۶۶) مدینہ منورہ کے آثار مبارک دیکھنے کے وقت۔

(۶۷) بدر۔

(۶۸) احد وغیرہ میں۔

(۶۹) تمام احوال میں ہر وقت۔

(۷۰) کسی اتہام سے بَرِی ہونے کے لئے۔

(۷۱) احباب سے ملاقات اور ملنے کے وقت۔

(۷۲) مجمع میں جانے کے وقت۔

(۷۳) مجمع سے علیحدہ اور واپس ہونے کے وقت۔

(۷۴) ختم قرآن پاک کے قوت (دُعا کے موقعہ پر)۔

(۷۵) حفظ قرآن کی دُعا میں۔

(۷۶) مجلس سے اُٹھنے کے وقت۔

(۷۷) ہر ذکر اللہ کے موقعہ پر۔

(۷۸) ہر کلام کے آغاز میں۔

(۷۹) آپ ﷺ کے ذکر اور تذکرہ مبارک کے وقت۔

(۸۰) علم کی نشر و اشاعت کے وقت۔

(۸۱) وعظ کے وقت۔

(۸۲) حدیث پاک کے پڑھنے کے وقت۔

(۸۳) فتویٰ لکھتے وقت۔

(۸۴) نام مبارک لکھتے وقت۔

# درود پاک کے متعلق چند مسائل

**مسئلہ:** ہر مسلمان پر عمر میں کم از کم ایک مرتبہ درود پڑھنا فرض ہے۔

**مسئلہ:** نماز میں تشہد کے بعد قعدہ اخیرہ میں درود شریف کا پڑھنا سنت موکدہ ہے۔ (سعایہ صفحہ ۸۳)

**مسئلہ:** مجلس میں یا کسی موقعہ پر بھی آپ کا نام نامی اس گرامی آجائے تو درود شریف کا پڑھنا واجب ہے۔

**مسئلہ:** مجلس میں آپ کا نام نامی اسم گرامی بار بار آئے تو پہلی مرتبہ یا ایک مرتبہ پڑھنا واجب ہے اور باقی مرتبہ مستحب ہے اور امام طحاویؒ کے نزدیک ہر مرتبہ واجب ہے۔ (سعایہ، بحرالرائق جلد ۱ صفحہ ۶۴۳)

**مسئلہ:** صرف درود پاک پڑھنا بغیر سلام کے درست ہے۔ (القول صفحہ ۶۲)

**مسئلہ:** الفاظ درود میں اگر صرف صلوٰۃ ہی کے صیغے ہوں تو سلام کا شامل کرنا مستحب ہے۔ اگر درود پاک کا بار بار تکرار کیا جا رہا ہے تو کبھی کبھی سلام کے صیغے کو شامل کر لینا مستحب ہے۔ (نزل الابرار صفحہ ۹۲۱)

**مسئلہ:** جو صیغے صلوٰۃ و سلام کے احادیث میں مذکور ہیں ان میں کسی لفظ اور کلمے کا اضافہ ممنوع ہے۔ (نزل الابرار صفحہ ۹۲۱)

**مسئلہ:** قرآن پاک کی تلاوت کر رہا تھا اور نبی پاکﷺ کا نام نامی سن لیا کسی نے زور سے آپﷺ کا نام نامی لیا تو درود پاک پڑھنا واجب نہیں۔ (شامی)

البتہ تلاوت سے فارغ ہونے کے بعد درود پڑھا تو بہتر ہے۔ (شامی صفحہ ۹۱۵)

**مسئلہ:** قرآن پاک کی تلاوت کرتے ہوئے ایسی آیت آگئی جس میں آپ کا نام ہے تو درود تلاوت کے درمیان نہ پڑھے۔ (شامی صفحہ ۹۱۵)

**مسئلہ:** خطبہ جمعہ اور عیدین وغیرہ میں آپ کا اسم مبارک آئے تو درود نہ پڑھے بلکہ خطبہ سنتا رہے۔ ہاں دل میں پڑھ لے۔ (شامی صفحہ ۹۱۵)

**مسئلہ:** چھینک کے وقت درود نہ پڑھے (احناف ؒ کے نزدیک ورنہ تو شوافع ؒ کے یہاں بہتر ہے)۔ (شامی صفحہ ۹۱۵)

**مسئلہ:** نوافل نمازوں کے قعدہ اولیٰ میں درودپڑھنا درست ہے۔(شامی)

**مسئلہ:** ہردرود وغیرہ پڑھتے وقت آواز کو بلند کرنا اور اعضاءکو حرکت دینا جہالت و نادانی ہے اور مکروہ ہے۔(شامی صفحہ ۹۱۵)

ایک مجلس میں متعدد مرتبہ آپ کا اسم مبارک آئے تو امام طحاوی ؒ کے نزدیک ہر مرتبہ درود واجب ہے ۔اسی کی طرف ابن نجیم ؒ صاحب بحر کا بھی میلان ہے۔ اور احوط بھی یہی ہے۔ (بحر صفحہ ۳۴۷)

**مسئلہ:** درود کے پورے صیغے کا لکھنا لازم ہے۔ بعض لوگ آپ ﷺ کے نام مبارک پر "ص" یا "صلعم" لکھ دیتے ہیں۔ یہ کافی نہیں۔ اس سے درود کا حکم ادا نہیں ہوتا اور نہ درود کا ثواب ملتا ہے اور نہ واجب ساقط ہوتا ہے۔ افسوس کہ اس میں اکثر اہل علم بھی تساہل برتتے ہیں۔

يَارَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا عَلٰى حَبِيْبِكَ خَيْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ

## درود شریف پڑھنے کا طریقہ

- ☆ ہر درود شریف میں یہ خاصیت ہے کہ اس پر دوام سے دیدار نبوی ﷺ ضرور نصیب ہوتی ہے۔
- ☆ درود شریف پر استقامت سے قرب نبوی ﷺ اور معیت نبوی ﷺ ضرور نصیب ہوتی ہے۔
- ☆ درود شریف پوری یکسوئی اور توجہ سے پڑھنا چاہیے۔
- ☆ اپنے مقصد یا مقاصد کو پیش نظر رکھنا چاہیے۔
- ☆ اگر ہو سکے تو توجہ مسجد نبوی ﷺ پر رکھیں۔
- ☆ علماء کے نزدیک کثرت سے مراد کم از کم ۳۱۳ مرتبہ دن اور رات مقرر ہے۔
- ☆ اسمائے الحسنیٰ میں ہر ایک اسم شریف میں 1437 درود ہے۔ اپنے پسند کے اور مقصد کے پیش نظر ان میں سے کوئی بھی ایک درود شریف کو روزانہ کے لیے پسند کیا جائے۔
- ☆ شب جمعہ کو سارے گھر والے، محلے والے، مسجد والے جمع ہو کر کم از کم ایک اسم شریف سے متعلق 1437 درود شریف ضرور پڑھیں۔
- ☆ مقاصد کے جلد حصول کے لیے اجتماعی طور پر بروز جمعہ اسمائے الحسنیٰ میں سے کسی بھی اسم کے تحت 1437 درودوں میں سے کسی ایک درود شریف کو پسند کر کے ایک لاکھ چوبیس ہزار مرتبہ پڑھا جائے۔

☆ درود شریف کے ختم کے بعد اُمت کی بہتری اور خوشحالی کے لیے دعا ضرور کی جائے۔

☆ اگر ہو سکے تو مصنف کو بھی دعا میں یاد کریں۔

# خاصیتیں

## درودیااللہ

۱) دعا کی قبولیت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو روزانہ ایک ہزار مرتبہ پڑھا جائے تو اللہ تعالیٰ دعا کو قبول کرتا ہے۔

۲) مشکلات کے حل کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو روزانہ پانچ سو مرتبہ پڑھا جائے۔

۳) مرض کے خاتمہ اور آزالہ کے لیے ان میں سے کسی بھی ایک درود کو روزانہ پڑھا جائے اور پانی پر دم کر کے مریض کو پلایا جائے۔

۴) آسیب زدہ، جن، جادو وغیرہ کے اثرات زائل کرنے کے لیے اگر ان میں سے کوئی بھی درود شریف ایک ہزار مرتبہ پڑھا جائے تو تریاق کی حیثیت رکھتا ہے۔

۵) صاحب باطن، صاحب کشف اور ایمان کی مضبوطی کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو روزانہ پانچ سو بار پڑھیں۔

۶) حصول مال و دولت اور عزت و جاہ اور قیام و استحکام و سلطنت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو پانچ سو مرتبہ پڑھیں۔

۷) شب جمعہ کو اگر ان سارے درودوں کو پڑھا جائے تو اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے نبیﷺ کا دیدار ہو سکتا ہے ورنہ قرب نبویﷺ ضرور نصیب ہوگا۔

**نوٹ:** اگر ان میں سے کسی بھی ایک درود شریف کو پسند کر کے صرف اپنے گھر والے جمع ہو کر ایک لاکھ چوبیس ہزار پڑھ لیں تو مقاصد جلدی حاصل

ہوتے ہیں اور پانی پر دم کر کے سارے گھر والے پی سکتے ہیں۔اس تعداد کو پورا کرنے میں ایک خاص راز ہے۔

## درود یا رحمن

۱) ظالم کی شر سے بچنے کے لیے اور دفعہ حاسدین کے لیے روزانہ ان میں سے کسی بھی ایک درود کو ایک سو مرتبہ وظیفہ بنایا جائے۔

۲) دنیاوی معاملات کو احسن طریقے سے حل کرنے حصول رشتہ اور بلاؤں سے بچنے کے لیے ان میں سے کوئی بھی ایک درود کا روزانہ پانچ سو مرتبہ وظیفہ بنایا جائے۔

۳) ہر قسم کی حاجت روائی کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو پانچ سو مرتبہ روزانہ پڑھا جائے تو چند دنوں میں اللہ تعالیٰ کی رحمت شامل حال ہو جائے گی۔

۴) دیدار نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے ایک ہزار مرتبہ روزانہ وظیفہ بنائیں۔

۵) جلد مقاصد کے حصول کے لیے ایک لاکھ چوبیس ہزار مرتبہ ان میں سے کسی بھی ایک درود کو پڑھا جا سکتا ہے۔

## درود یا رحیم

دیدار نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، دنیاوی حاجات، دفعہ شر اعداء و حاسدین، مال و دولت و کاروبار میں برکت، کسی بھی قسم کی حاجت روائی، مخلوق خدا کے دل میں نرمی اور محبت، زمانے کے مصائب، بروقت ترقی پانے، ملازمت کا حصول، لڑکیوں کی خانہ آبادی، محبت زوجین اور معاشرہ میں عزت اور وقار کے حصول کے لیے ان میں کسی

بھی ایک درود شریف کو ایک ہزار مرتبہ روزانہ کا وظیفہ بنایا جائے۔ اگر ایک لاکھ چوبیس ہزار مرتبہ کا اجتماعی ذکر کیا جائے تو مقاصد کی تکمیل جلدی ہو جاتی ہے۔

## درود یا ملک

دیدار نبوی ﷺ، حصول صفائے قلب، حصول مال و دولت، عزت و حرمت کا حصول اور دوام کے لیے اس میں سے کوئی بھی ایک درود شریف کو ایک ہزار بار روزانہ کا وظیفہ بنایا جائے تو اِن شاءاللہ مقاصد جلدی حاصل ہوں گے۔ اگر ایک لاکھ چوبیس ہزار مرتبہ کا اجتماعی ذکر کیا جائے تو بے شمار برکتیں نصیب ہوں گی۔

## درود یا قدوس

دیدار نبوی ﷺ، لوگوں سے استغنا، دشمنوں سے حفاظت، سفر سے بخیریت واپسی، ہر قسم کے مرض سے صحت یابی، دنیا میں قوت تاثیر کی حصول آفات دنیا سے حفاظت اور حصول روحانیت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو روزانہ سو مرتبہ اور شب جمعہ ایک ہزار مرتبہ پڑھا جائے۔ اگر ایک لاکھ چوبیس ہزار مرتبہ کا اجتماعی ذکر کیا جائے تو برکات سے مالا مال ہوں گے۔

## درود یا سلام

دیدار نبوی ﷺ، حصول علم میں آسانی ہر قسم کی بیماری سے صحت یابی، دشمنوں اور حاسدوں سے بے خوفی، حفاظت وضع حمل، اولاد اور محبت زوجین کے لیے اور اس طرح کے دیگر حاجات ان میں سے کسی بھی ایک درود شریف کو روزانہ

سو مرتبہ وظیفہ بنایا جائے۔ اگر ایک لاکھ چوبیس ہزار مرتبہ کا اجتماعی ذکر کیا جائے تو بے شمار برکات حاصل ہوں گے۔

## درود یا مؤمن

دشمن سے حفاظت، جادو اور آسیب سے بچنے اور اس کے اثرات زائل کرنے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو روزانہ سو مرتبہ پڑھیں۔

## درود یا مھیمن

جادو، ٹونہ اور آسیب کے اثرات سے بچنے کے لیے، صفائی باطن کے لیے ان میں کسب بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا عزیز

دیدار نبوی ﷺ، حصول غنا ظاہری اور باطنی اور حصول عزت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ کا معمول بنایا جائے۔

## درود یا جبار

اس درود شریف کا پڑھنے والا لوگوں کی غیبت اور بدگوئی سے محفوظ رہتا ہے اور اللہ تعالیٰ ظالم و جابر سے اس کی حفاظت فرماتے ہےں۔اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھا جائے۔

## درود یا متکبر

دیدار نبوی ﷺ، اقتدار میں استحکام، اولاد نرینہ کے حصول کے لیے، حصول قدرو منزلت، کسی کو بے حیائی سے روکنا، دشمن کو بدگوئی سے باز رکھنا اور

صاحب ثروت اور سیاست رہنے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو روزانہ سو مرتبہ پڑھا جائے۔

## درود یاخالق

دیدار نبوی ﷺ، فتح بر دشمن، گمشدہ چیز یا فرد کا واپس ملنا، حصول صفائی باطن کے لیے، اور بانجھ پن دور کرنے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھا جائے، نیز اولاد کی صحت اور تعلیم و تدریس میں آسانی اور کامیابی کے لیے بچوں پر اکیس مرتبہ پڑھا جائے۔

## درود یامصور

صحیح اور سالم اولاد کی پیدائش، شفائے امراض اور حصول اولاد نرینہ اور بانچھ پن دور کرنے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یاباری

دیدار نبوی ﷺ، حصول مراد دنیاوی اور روحانی، شفائے امراض، آفات سے سلامتی اور حصول اولاد نرینہ کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو روزانہ سو مرتبہ پڑھا جائے۔اولاد کے حصول کے لیے میاں بیوی لازماً اور دیگر گھر کے تمام افراد ایک مجلس میں بعد از نمازِ مغرب بلاتعداد پڑھیں۔

## درود یاغفار

دیدار نبوی ﷺ، حصول دولت، گناہوں کی بخشش اور بے گمان رزق کے حصول کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یاقھار

دیدار نبوی ﷺ، حل مشکلات، حصول مال و دولت، غلبہ براعدائ، دفعہ سحر جادو، حاکم کی مہربانی اور دل سے ماسواءاللہ تعالیٰ کی عظمت نکالنے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھا جائے۔اگر شب جمعہ کو باقاعدہ اجتماعی طور پر ایک لاکھ چوبیس ہزار مرتبہ پڑھتے رہیں تو مقاصد کے قیام کے لیے تریاق کی حیثیت رکھتا ہے۔

# درود یاوھاب

دیدار نبوی ﷺ، مستجاب الدعوات بننے کے لیے، رزق کی وسعت کے لیے، مخلوق سے بے پروا ہونے کے لیے، حاجت روائی کے لیے، مقروض نہ ہونے کے لیے، فقر و فاقہ سے نجات کے لیے، حفاظت ایمان کے لیے، برکت کے لیے اور مشکلات کے حل کے لیے سو مرتبہ کسی ایک درود شریف کو پڑھیں تو چند دنوں میں اس کے نتائج ظاہر ہوں گے اور اگر سارے گھر والے جمع ہو کر بعد از نماز مغرب یا عشاءاس درود شریف کو کثرت سے پڑھیں تو نتیجہ جلدی سامنے آ جائے گا اور مال و دولت میں برکت اور استحکام رہے گا۔

# درود یارزاق

دیدار نبوی ﷺ، بچوں کی ذہنی کمزوری، فراخی رزق، حصول دولت، حصول مقام روحانی، حل مشکلات، بیماری سے صحت یابی اور قید سے چھٹکارا کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ اور اجتماعی طور پر ایک لاکھ چوبیس ہزار مرتبہ پڑھیں۔ان شاءاللہ کوئی بھی مقصد ہو، حاصل ہو جائے گا۔

# درود یافتاح

دیدار نبوی ﷺ کے لیے، دل کی تاریکی دور کرنے کے لیے، تمام اُمور میں آسانی اور رزق میں برکت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھا جائے تو اس پر مداومت سے انعامات میں استحکام رہتا ہے۔

# درود یاعلیم

دیدار نبوی ﷺ، حافظہ کی قوت، علم معرفت کا حصول، صاحب کشف بننے کے لیے اس میں کسی ایک درود شریف کو روزانہ سو مرتبہ پڑھا جائے۔

# درود یاقابض

اعداءپر غلبہ، بھوک اور عذاب قبر سے حفاظت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یاباسط

محتاجی سے بچنے کے لیے، حصول دولت، مشکلات سے نجات، غیب سے روزی، آفتوں اور بلاؤں سے حفاظت، غم و الم سے بچنے کے لےے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ اور اگر گھر میں اجتماعی طور پر ایک لاکھ چوبیس ہزار مرتبہ پڑھیں تو نتیجہ جلدی ظاہر ہو جائے گا، نیز اس پر مداومت کرنے سے ساری عمر آسانی اور خوشی سے گزر جاتی ہے۔

# درود یاخافض

دیدار نبوی ﷺ، مال و دولت میں استحکام، ظالم کے ظلم سے حفاظت، دشمن پر فتح اور حاکم وقت کی رضا مندی کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا رافع

ملازمت میں ترقی پانے، سرکشوں سے حفاظت، ظالموں سے محفوظ اور مخلوق میں برگزیدہ ہونے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ پڑھیں۔

## درود یا معز

دیدار نبوی ﷺ، حصول ملازمت اور حصول عزت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا سمیع

کانوں کی بیماری اور دعاؤں کی قبولیت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا بصیر

آنکھوں کے امراض سے حفاظت، ناگہانی موت سے حفاظت اور صاحب بصیرت بننے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا حکم

باطن کی صفائی اور صاحب کشف بننے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھا جائے۔

## درود یاعدل

لوگوں کے دلوں کو مسخر کرنے، غیب سے روزی ملنے، توفیق عمل صالح اور آسمانی بلاؤں سے نجات کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یالطیف

حصول برکت رزق، فقر و فاقہ، دکھ اور بیماری، تنہائی، مصیبتوں سے نجات، حاجت روائی کے لیے، بیٹیوں کے رشتے اور نصیب کھلنے غرض ہر قسم کی دینی و دنیوی حاجات کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھا جائے اور اگر ایک لاکھ چوبیس ہزار گھر والے اجتماعی طور پر پڑھیں تو نتائج جلدی ظاہر ہو جائے گی۔

## درود یاخبیر

صاحب کشف بننے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یاحلیم

دیدار نبوی ﷺ، فتح مند رہنا، ہر آفت سے بچنا، خلقت میں سرخ رو رہنے کے لیے، حاکم کی نرمی اور مہربانی کے لیے، سرداری کے حصول اور پیشہ میں برکت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو روزانہ سو مرتبہ پڑھیں۔

## درود یا عظیم

حکمرانوں کے خوف سے محفوظ ہونا، باعزت رہنا اور پیٹ کی بیماریوں کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا غفور

ظالم کی ظلم سے رہائی، ظالم کی مہربانی کا حصول اور دفعہ غصہ ظالم کے لیے، غنی ہونے کے لیے، کبھی کسی کا محتاج نہ ہونا، فتح حاصل کرنے کے لیے، حکومت کے استحکام کے لیے، حصول عزت و عظمت اور مخلوق سے بے نیازی، شفاءیابی مرض اور تسخیر خلائق کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا شکور

نظر کی تیزی، دمہ کی بیماری، معاشی تنگی، دکھ درد رنج کی دوری کے لیے، دولت کے حصول کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا علی

رتبہ کی بلندی، خوشحالی، مقصد میں کامیابی، صحت یابی، حصول عزت، حصول مال و دولت اور روحانی ترقی کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا کبیر

زوجین میں محبت کے لیے، عہدے سے معزول ہونے کے بعد بحالی کے لیے، مہمات کی سرانجام دہی اور مخلوق میں عزت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں اور اگر گھر میں سارے مل کر ایک لاکھ چوبیس ہزار مرتبہ پوری کریں تو نتائج جلدی ظاہر ہوں گے۔

# درود یا حفیظ

نظر بد سے حفاظت، جن جادو ٹونہ آسیب وغیرہ سے حفاظت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا مقیت

آنکھوں کے درد دور کرنے، بدخو بچوں کے لیے، دائمی امراض دور کرنے کے لیے اور غیب سے روزی ملنے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا حسیب

چور، حاسد، دشمن، نظر بد، جادو آسیب وغیرہ کے ڈر سے بچنے کے لیے اور دل پسند مقاصد کے حصول کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا جلیل

عزت و عظمت اور قدرو منزلت کے حصول کے لیے اور چوروں سے مال کی حفاظت کے لیے اور صاحب وقار بننے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا کریم

دیدار نبوی ﷺ، مال و دولت اور عزت میں اضافہ کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا رقیب

اسقاط حمل، گم شدہ چیز کی واپسی، جنات آسیب، آفتوں اور دشمنوں سے حفاظت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا مجیب

دعاؤں کی قبولیت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا واسع

ظاہری و باطنی غنا، صفائی قلب، رزق میں فراوانی، مالی اُمور میں کشادگی کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا حکیم

حصول علم و حکمت، عزت اور وقار، حل مشکلات دفع مشکلات کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا ودود

دیدار نبوی ﷺ، زوجین کی محبت، تسخیر کے طالب اور پریشانی دور کرنے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا مجید

موذی امراض دور کرنے کے لیے اور حصول عزت و جاں کے لیے، بزرگ بننے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا باعث

علم و حکمت سے دل زندہ کرنا، حصول نیکی اور برائی سے بچنے، حاکم کی مہربانی، خوف الٰہی کا غلبہ پانے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا شہید

نافرمان بیوی اور اولاد، گناہوں سے پرہیزگاری، شہادت کے متمنی حضرات کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا حق

اچھے اخلاق کا حصول، معاملات کی آسانی، طبیعت کی اصلاح، حصول غنا اور دفعہ غربت، گم شدہ چیز یا فرد، قید سے خلاصی کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا وکیل

ہر آفت سے حفاظت، برے کاموں سے بچنے کے لیے، اللہ کی پناہ، ہر حاجت اور ظالم کی ظلم سے نجات کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا قوی

١) ظالم کی مغلوبیت، دفع شر، ہلاکت اعدا

٢) رزق کی وسعت، صاحب قوت اور حصول منصب

٣) طاقتور سے طاقتور ظالم کی ہلاکت

٤) قوت حافظہ کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا متین

حصول منصب، حاجات، مشکلات، فاسق و فاجر کی اصلاح کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا ولی

ولایت عظمیٰ کا حصول، حقیقت اشیاء کا علم، حاجات، مشکلات، حصول اولاد کے لیے، مباشرت کے وقت دل میں پڑھنا، بیوی کو صاحب خصلت بنانے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا حمید

دیدار نبوی ﷺ، بری عادات اور خصلتوں سے چھٹکارا، حصول اخلاق پسندیدہ، فحش گوئی اور فحاشی دیکھنے سے چھٹکارے کے لیے، زبان کی لکنت، چہرے کا نور، صالحین میں شمولیت، مرض سے شفاءیابی کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا محصی

روز قیامت میں حساب کتاب سے نجات، تسخیر خلق، بے شمار علوم کا حصول، گناہ سے حفاظت اور اللہ تعالیٰ کی پناہ میں آنے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا مبدی

زبان سے صحیح اور درست بات، اسقاط حمل سے بچنے کے لیے، نیک افعال، چوری شدہ مال کی واپسی، آفات و بلیات سے بچنے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا معید

اولاد کی سالم پیدائش، گمشدہ فرد کو واپس، خلجان میں مبتلا شخص کی درستگی سمت، مخفی اُمور کی طرف رہنمائی کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا محیی

زندہ دل اور قوی جسم، مرض سے نجات، قید و بند سے آزادی، درد سے نجات، جدائی یا قید کا اندیشہ، قاہر اور جابر سے حفاظت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا ممیت

فاسق اور ظالم کی ہلاکت کے لیے، مغلوبی نفس، جادو نہ ہو سکنے کے لیے اور جادو کے اثرات زائل کرنے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا حی

۱) جو کوئی اس میں کسی ایک درود اس پر مداومت کرے تو کبھی موذی مرض میں مبتلا نہیں ہوگا اور نہ اس کے گھر میں موذی مرض آئے گا۔
۲) شفا یابی مرض کے لیے مجرب ہے۔
۳) قوت روحانیہ کی زیادتی، درازی عمر
۴) حاجت روائی کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا قیوم

۱) کند ذہنی سے نجات، حافظہ قوی اور قلب منور۔
۲) نیند کی کمی، خرابی یا نیند کا نہ آنا
۳) زندہ قلب
۴) کیفیت حضوری کے حصول کے لیے
۵) حصول عزت، خوشحالی کی حصول کے لیے

۶) تسخیر قلوب مخلوق اور مردہ دلی کو دور کرنے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یاواجد

۱) کھانا کھاتے وقت اس کی کثرت سے غذا دل کا نور اور قلب کی قوت، بیماری دور

۲) حصول غنا کے لیے، ظالم کے ظلم سے بچنا، حصول معرفت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یاماجد

مرض سے صحت یابی، منور قلب، حفاظت از بیماری، مخلوق میں صاحب عزت رہنے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یاواحد

دنیا سے دل کا سر در ہو جانا، اولاد صالح کے حصول اور عجائبات باطنی کے حصول کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یااحد

دنیا سے محبت کم، اولاد صالح، قبولیت دعا، ظالم کی ظلم سے نجات، حاکم کے سامنے سرخوئی، موذی چیز کی کاٹنے پر دم، فرشتہ خصلت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یاصمد

ظالم کے ظلم سے حفاظت، ظاہر و باطن کی سچائی، مخلوق سے بے نیازی، مشکلات سے نجات، ظالم پر فتح کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا قادر

اس پر کوئی فتح نہ پا سکنا، کاموں میں آسانی کے لیے، حفاظت از آفات و بلیات، دشمن ذلیل اور رسوا، عبادت کی باطنی طاقت و قوت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا مقتدر

مہمات کی سرانجام دہی، مغلوبیں دشمن و ظالم، دوری غفلت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا مقدم

دشمنوں سے حفاظت اور رنج و غم نہ ہونا، اللہ کی مطیع اور فرمان داری، غلبہ بر شمن، جس سے محبت کرتا ہوں شیرینی پر پڑھ کر کھلانے سے وہ محبت ضرور کرے گا۔اس کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا مؤخر

سچی توبہ، قرب حق، حل مشکلات، مقاصد کا حسب منشاءحصول، نفس مطیع اور سب کام بخوبی سر انجام دینے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا اول

مسافر کی سفر سے بحفاظت واپسی، حصول اولاد نرینہ، حاجات کا پورا ہونا، حصول محبت زوجین کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا آخر

غیر اللہ کی محبت سے دوری، عاقبت کی خیر کے لیے، حصول عزت، توقیر اور دفع دشمن کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا ظاہر

۱) آنکھوں کی روشنی اور دل میں نور
۲) آفات میں پڑھنے سے حفاظت الٰہیہ
۳) گھر کی سلامتی اور حفاظت کے لیے دیوار پر لکھنا
۴) دشمن سے حفاظت کے لیے
۵) صاحب کشف کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا باطن

۱) محبت الٰہی کے حصول اور حصول باطنی اسرار
۲) ہر قسم حاجات روائی کے لیے۔
۳) قلب نورانی کے حصول کے لیے۔
۴) صاحب باطن اور واقف اسرار بننے کے لیے
۵) امانت کی بحفاظت واپسی کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا والی

گھر کی حفاظت، تسخیر خلق، آفات سے محفوظ رہنا، حصول مرتبہ روحانی، حاکم اور صاحب قدرت لوگوں کا خاص بننے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا متعالی

رفع مشکلات، بدکرداری سے نجات، قبولیت دعا، درجہ بلندی، حاکم کے پاس جاتے وقت، ہلاکت ظالم و دشمن کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا بر

شراب خوری اور زنا کاری سے نجات پانے کے لیے، زمانے کی آفتوں سے حفاظت، دل میں دنیا کی محبت دور کرنے کے لیے، عزیز خلائق ہونے کے لیے، قبولیت دعا، سفر میں آسانیوں کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا تواب

سچی توبہ کے حصول کے لیے، تمام کام آسان بنانے کے لیے، ظالم سے خلاصی، گناہوں کی بخشش، ظاہر و باطن کی نعمتوں، شراب کی عادت سے نجات کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا منتقم

دشمن سے اللہ تعالیٰ کا بدلا لینا، جس نیت سے پڑھنا ہو وہ پورا ہونا، ظالم کی ہلاکت کے لیے، نظر کی کبھی بھی خرابی نہ ہونے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یاعفو

ظالم کی ظلم سے رہائی، ظالم کی مہربانی کا حصول اور دفعہ غصہ ظالم کے لیے، غنی ہونے کے لیے، کبھی کسی کا محتاج نہ ہونا، فتح حاصل کرنے کے لیے، حکومت کے استحکام کے لیے، حصول عزت و عظمت اور مخلوق سے بے نیازی، شفاءیابی مرض اور تسخیر خلائق کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یارؤوف

ظالم کی ظلم سے رہائی، ظالم کی مہربانی کا حصول اور دفعہ غصہ ظالم کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یامالك الملك

غنی ہونے کے لیے، کبھی کسی کا محتاج نہ ہونا، فتح حاصل کرنے کے لیے، حکومت کے استحکام کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یاذوالجلال والاکرام

حصول عزت و عظمت اور مخلوق سے بے نیازی، شفاءیابی مرض اور تسخیر خلائق کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا مقسط

شیطانی وسوسوں سے حفاظت، خاص حاجت یا مقصد، نجات از رنج و غم اور حصول مال و دولت کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا جامع

رشتہ دار اور دوستوں میں اتفاق و اتحاد کے لیے، جائز محبت کے لیے اور حصول گم شدہ کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا غنی

مال و دولت کی برکت کے لیے، دفع مرض ظاہری یا باطنی کے لیے، حصول غنا کے لیے، گھر میں رکھنے سے برکت کا حصول کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا مغنی

ظاہری و باطنی غنا، اس کتاب کو گھر میں رکھنے سے برکت، مخلوق سے بے نیاز، وسعت روزی، غیب سے مدد اور بیماری سے نجات کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

# درود یا مانع

گھریلو جھگڑے سے نجات و ناچاقی کی جگہ باہمی انس و محبت، ہر شر سے حفاظت، ہر قسم کی حاجت روائی اور دلی مراد کی حصول کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا ضار

ظاہری و باطنی آفتوں سے حفاظت کے لیے، ظالم کی شر سے حفاظت کے لیے، اہل قرب کا مرتبہ حاصل کرنے کے لیے، معاشرہ میں حصول عزت پانے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا نافع

حفاظت سفر، اولاد صالح کا حصول، حاجت روائی، صحت از مرض، اسرار الٰہی سے باخبر ہونے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا نور

منور دل کے لیے ، شفائے از مرض اور اہل بصیرت و مکاشفہ بننے کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا ھادی

حصول معرفت کے لیے، کسی کا محتاج نہ رہنا، حل مشکلات، حفاظت سفر، اہل حکومت کو استحکام، گھر میں رکھنے سے برکت آنکھوں کی بیماری سے نجات اور سالکین کی سفر کی آسانی کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

## درود یا بدیع

کوئی غم، مشکل یا مصیبت دور کرنے کے لیے ، خواب میں کسی مسئلے کے حل کو دیکھنا، حاجت روائی، ہر مقصد حل ہونا، علم و حکمت کا حصول کے لیے اس میں کسی بھی ایک درود کو سو مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

